آیات نمبر 41 تا 47 میں بشارت کہ اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کو دنیا اور آخرت میں
بڑا اجر ملے گا۔ وضاحت کہ اس سے پہلے بھی ہمیشہ انسان ہی رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں کبھی
فرشتہ رسول بن کر نہیں آیا۔ کفار جو سازشیں کر رہے ہیں انہیں اس بات سے ڈرنا چاہیئے کہ
اللہ کا عذاب انہیں کہیں بھی اور کسی بھی وقت پکڑ سکتا ہے

وَ الَّذِيْنَ هَاجَرُوْا فِي اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا لَنُبَوِّئَنَّهُمْ فِي الدُّنْيَا
حَسَنَةً ؕ وَ لَاَجْرُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۴۱﴾ اور جن لوگوں
نے ظلم سہنے کے بعد اللہ کے لئے اپنا وطن چھوڑا ہم ان کو دنیا میں ضرور اچھا ٹھکانہ دیں
گے اور بالآخر آخرت کا اجر تو بہت بڑا ہے ہی، کیا خوب ہوتا کہ یہ لوگ اس حقیقت کو
جان لیتے الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَ عَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۴۲﴾ یہ وہی لوگ ہیں جنہوں
نے مصائب کو صبر کے ساتھ برداشت کیا اور اپنے رب پر ہی بھروسہ کرتے رہے وَ
مَاۤ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْۤ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْۤا اَهْلَ الذِّكْرِ
اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۴۳﴾ اے پیغمبر (ﷺ)! ہم نے آپ سے پہلے بھی مردوں
ہی کو رسول بنا کر بھیجا ہے جن کی طرف ہم وحی بھیجا کرتے تھے، اگر یہ لوگ نہیں
جانتے تو اہل علم سے پوچھ لیں بِالْبَيِّنٰتِ وَ الزُّبُرِ ؕ وَ اَنْزَلْنَاۤ اِلَيْكَ الذِّكْرَ
لِتُبَيِّنَ لِلنَّاسِ مَا نُزِّلَ اِلَيْهِمْ وَ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۴۴﴾ اور اے پیغمبر
(ﷺ)! جس طرح پچھلے رسولوں کو ہم نے روشن نشانیوں اور کتابوں کے ساتھ بھیجا
تھا، اسی طرح ہم نے آپ کی طرف بھی یہ قرآن نازل کیا ہے تاکہ لوگوں کے واسطے



بھیجے گئے احکام ان پر واضح کر دیں اور اس لئے بھی کہ وہ ان احکام کے بارے میں غور
و فکر کریں اَفَاَمِنَ الَّذِیۡنَ مَکَرُوا السَّیِّاٰتِ اَنۡ یَّخۡسِفَ اللّٰہُ بِہِمُ
الۡاَرۡضَ اَوۡ یَاۡتِیَہُمُ الۡعَذَابُ مِنۡ حَیۡثُ لَا یَشۡعُرُوۡنَ ﴿۴۵﴾ پھر جو لوگ اپنے
برے مقاصد کے لئے تدبیریں کر رہے ہیں کیا وہ اس بات سے بے خوف ہو گئے ہیں
کہ اللہ انہیں زمین میں دھنسا دے یا ایسی جگہ سے ان پر عذاب آجائے جہاں سے
آنے کا انہیں وہم و گمان بھی نہ ہو اَوۡ یَاۡخُذَہُمۡ فِیۡ تَقَلُّبِہِمۡ فَمَا ہُمۡ
بِمُعۡجِزِیۡنَ ﴿۴۶﴾ اَوۡ یَاۡخُذَہُمۡ عَلٰی تَخَوُّفٍ ؕ یا ان کو چلتے پھرتے پکڑ لے یا ایسی
حالت میں جب وہ عذاب سے خوفزدہ ہو چکے ہوں، وہ کسی طرح بھی اپنی تدبیروں
سے اللہ کو عاجز نہیں کرسکتے فَاِنَّ رَبَّکُمۡ لَرَءُوۡفٌ رَّحِیۡمٌ ﴿۴۷﴾ اس میں شک نہیں
کہ تمھارا رب بڑی شفقت کرنے والا اور ہر وقت رحم کرنے والا ہے۔ اسی لئے اس نے
اب تک ان لوگوں کو مہلت دی ہوئی ہے